قرآن پاک کو معنی و مطلب کے ساتھ عام کیا جائے۔ اور اس کے ذریعہ سے خدائی حکومت عبدیت الٰہی اور محبت الٰہی کا آوازہ بلند کیا جائے۔

# نور جہاں

خدائے بزرگ و برتر نے قرآن مقدس کی تعریف میں نور مبین ارشاد فرمایا ہے اور اسی لفظ کو اپنی ذات پاک کے لئے بھی استعمال فرمایا ہے۔ اَللّٰہُ نُورُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ (اللہ آسمان و زمین کا نور ہے) اشارہ اس امر کی طرف ہے کہ اللہ کی تشبیہ نور سے ہی ہو سکتی ہے اور اس نور کی اگر کوئی حقیقت معلوم کرنا چاہے تو اس کا نورانی راستہ اور نورانی طریقہ سوا قرآن کے کوئی دوسرا نہیں نور سے نور تک رسائی کیا ہی اچھا اشارہ ہے۔ اور کتنی لطیف مثال اور کیسی نادر تشبیہ ہے نور کو سبھی پسند کرتے ہیں زلیخا حضرت یوسف کے اندر کسی نور ہی کو دیکھکر شیدا ہوئیں شیریں کیلئے اندر فرہاد کو بھی کسی نور ہی نے کوہکنی پر مجبور کیا۔ مجنوں لیلیٰ کے اندر کسی نور ہی کے جلوے دیکھکر دیوانہ بنا۔ گل میں اگر کوئی نور نہیں تو بلبل آخر کس چیز کی شیدا ہے اور سرو میں کسی نور کی جلوہ گری نہیں تو قمری نے طوق غلامی کس لئے پہنا ہے چمکیلے تاروں میں درخشاں چاند میں جگمگ جگمگ کرتے ہوئے آفتاب میں بھی کوئی نور ہی ہے جس سے روز و شب کی انجمنیں زینت پا رہی ہیں۔

آنکھوں میں اگر نور نہ ہوتا اور اس نور کا دینے والا اصلی کوئی نور نہ ہوتا تو آسمان و زمین کا ہر ذرہ تاریک ہوتا اور اگر دنیا اندھوں کی دنیا ہوتی تو پھر کون کہہ سکتا ہے

کہ کائنات کی جلوہ ریزی کس کام کی ہوتی اگر حسن ہی نوحسن کا نگران ہونا ضروری تھا۔ ٹھیک اسی طرح دل کا بھی نور ہی اور یوں سمجھو کہ آسمان و زمین کے ساری انوار کا حاصل یہی دل کا نور ہی۔ آنکھیں ہو اکرویں آفتاب چمکا کرے مہتاب جلوی دیا کرے مگر اگر ایک شخص کا دل اندھا ہی توساری چیزیں ہیچ ہیں۔ کاش! آنکھوں کی روشنی کی اتنی قدر و قیمت نہ ہوتی جس قدر دلوں کے روشنی کی ہبقدر ہوتی ہے اور لوگ جس طرح آنکھوں کی تو روشنی کو قیمتی اور عزیز سمجھتے ہیں۔ یہاں تک کہ ہئی روشنی نے کانچ کے چشمے جاری کرکے بطور فیشن کے بھی بہیتروں کو چہار چشمی بنا دیا ہی کاش کے اسی طرح دل کو روشن کرنے کے لیئے بھی کوئی عینک ہوتی اور کوئی کارخانہ قایم ہوا ہوتا جہانگیر کے لیئے بھی ایک نورجہاں تھی! اور ہندوستان کے زنانہ رسالوں میں بھی ایک رسالہ نورجہاں ہے مگر کیا ایسا نہیں ہوا اور کیا کوئی انسان ایسا کرنا بھی چاہتا تو صریح راہنمائی انسانی غور و فکر کے ذریعہ ممکن بھی تھی نہیں ہرگز نہیں یہ کام اُسی ذات بزرگ کا تھا جو آسمان و زمین کا نور ہی اوسی کے کارخانہ قدرت کی عینک درکار تھی۔ اس کی بڑی دکان مکہ اور مدینہ میں کھولی گئی اور سب سے بڑے دکاندار محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم نے تمام دنیا کے لیئے اس کو عام کیا اور ہر جگہ اس کی شاخیں قائم کرنے کے لیئے اپنی اُمت کے ہر فرد کو لازم بتلا دیا ہادی برحق نے نور مبین قرآن مقدس کی روشنی سے عرب کے صحرا نشینوں کو جن کی آنکھیں اور جن کے قلوب عرصہ سے اندھے ہو چکے تھے ان کو بینا کر دیا ایسا بینا کہ آج بھی جن کی پیروی صراط مستقیم کی رہنمائی کرنیکو تیار ہے۔

قرآن مقدس کے نور نے انسانیت کو منور کر دیا دوزخ و بہشت کی تمیز کرا دی دین و دنیا میں کامیابی کے طریقے بتلا دیئے خدا کی مرضی اور نامرضی کو سمجھا دیا۔ اب اگر کوئی اس نور سے آنکھیں بند کرتا ہی تو یہ اس کا قصور ہی اس کے پیدا کرنیوالے کا نہیں۔

جس طرح آفتاب کی عدم موجودگی میں حسبِ لیاقت ہر شخص اپنے بساط کے مطابق ایک روشنی کا انتظام کر لیتا ہے کسی کی کوٹھی بجلی کی روشنی سے جگمگاتی ہے تو کسی کا کمرہ لیمپ سے روشن ہے اور کوئی قندیل روشن کئے ہوا ہے تو کسی کے یہاں مٹی کے تیل کا ٹمٹماتا ہوا چراغ ہی سہی مگر صبح ہوتے ہی آفتاب عالمتاب کے جلوہ گر ہوتے ہی یکساں طور پر ہر شخص اپنی اپنی روشنی کو گل کر دیتا ہے۔ ٹھیک اسی طرح قرآن مقدس کے آنے سے پہلے تمامی صحف سماوی وتمامی ادیان اپنی اپنی جگہ پر فائدہ مند اور ضروری تھے لیکن آفتاب قرآن کے طلوع کے بعد اب کسی چراغ کی ضرورت باقی نہیں ہے اور اگر کوئی اب بھی آفتاب کے طلوع ہونیکے بعد اپنے ٹمٹماتے چراغ کو لئے بیٹھا ہے تو اس کی بھول کے سوا کیا کہا جا سکتا ہے۔

دنیا اس نور مبین سے فائدہ اٹھائے یا نہ اٹھائے مگر یہ تو اپنی جگہ پر نور ہی ہے جو ظاہری آنکھوں کے نہیں بلکہ دلوں کی آنکھوں کو روشن کر دینے کیلئے ہر وقت تیار ہے۔ کاش! کوئی ہوتا کہ اس نور مبین کو کلیجے میں رکھ لیتا اور وہ دیکھتا جس کے دیکھنے کے بعد کسی چیز کے دیکھنے کی ضرورت باقی نہ رہتی۔

کاش! مسلمانوں کے بہی خواہ اسی کو سوچتے کہ جو چراغ تیرہ صدی پہلے روشن ہوا تھا آج پھر اس کے روشن کئے بغیر ایک مسلمان کیلئے دین و دنیا کی فوز و فلاح کیونکر ممکن ہے۔ عالمگیر قرآنی تحریک کا بھی مقصد ہے۔ خدائے قرآن اس کو پروان چڑھائے

# خُلقِ عظیم

## اِنَّكَ لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِيمٍ

اُمّ المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے کسی نے پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق استفسار

کیا آپ نے جواب میں فرمایا کان خلقہ قرآن یعنی آپ کی اگر سیرت کو کوئی جاننا چاہے اس کو قرآن مقدس کی تلاوت کرنا چاہئے سبحان اللہ کتنا بلند، ارفع، جامع، مانع اور مقدس جواب ہے۔ اس سے بہتر اتنی لفظوں میں دنیا کے سب سے بڑی انسان کی سوانح مبارک آج تک کسی نے نہیں لکھی۔ اور اگر آئندہ کوئی لکھنا چاہیگا تو اسی چراغ سے چراغ روشن کرنا پڑیگا۔

حضرت ام المومنین نے جو پیغمبر کی زوجہ ہونیکی حیثیت میں اپنی گرامی شان زوج کے علوم نبیت کا اظہار فرمایا ہے وہ محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کی ظاہر و باطن زندگی کا آئینہ کہا جا سکتا ہے۔ اس لئے کہ ایک مرد کا صحیح کیرکٹر اس کی شریک زندگی سے بہتر کوئی دوسرا نہیں بتا سکتا ہے۔ یہی چیز دوسری طرف خود حضرت ام المومنین کے علم و عمل و فطرت سلیم کا پتہ دیتی ہے۔ اللہ اللہ آپ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حالات کا اور قرآن مقدس کا اتنا صحیح اور گہرا مطالعہ کیا جس نے آپ سے ایسا مکمل اور خوبصورت جواب دلوایا ہے وہ جواب ہے جو خود خدائے محمد اور خدائے قرآن کی طرف سے بھی ارشاد باری ہے۔ اِنَّكَ لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِيْمٍ آپ کے اسوہ حسنہ کو دنیا کے لئے نمونہ قرار دیا گیا گویا آسمان کے نیچے اس زمین کے اوپر انسانیت جب سے نمونہ دار ہوئی جب تک کے لئے نمودار ہوئی۔ کروڑوں انسانوں کے پیدا کرنے کے باوجود بھی اس شبیہ مبارک اور اس کامل انسان کی ضرورت تھی اور اگر ذات محمدی نہ ہوتی تو کہا جا سکتا تھا کہ انسانیت تشنہ رہ جاتی۔ بلکہ انسانیت ہی نہیں۔ کائنات اور کائنات کی کوئی شئے اس منشاء کو پورا نہ کر سکتی جو آپ کے پیدا کرنے سے ہوئی کسی نے خوب کہا ہے ؎

شبیہ مدنظر ہے کس کی کہ کوئی پوری نہیں اترتی
مٹا دیئے صانع ازل نے ہزاروں نقشے بنا بنا کر

ہزاروں درود وسلام اُس ذات بابرکات پر کہ جس کا نمونہ خدا کو پسند آیا اور جس کی پیروی دنیا کے لئے نجات کا باعث ٹھیری ؎

بَلَغَ الْعُلیٰ بِکَمَالِہٖ　　کَشَفَ الدُّجیٰ بِجَمَالِہٖ
حَسُنَتْ جَمِیْعُ خِصَالِہٖ　　صَلُّوْا عَلَیْہِ وَآلِہٖ

قرآن مقدس کے عام علم وعمل سے کورے رہ کر جس طرح مسلمانوں نے اپنی صورت کو بگاڑ لیا ہے شان وصفت اسلامی سے مسلمان جس طرح صاف علیحدہ اور دوسری چیز نظر آتے ہیں اسی طرح انہوں نے اپنے پیغمبر کی سیرت کو بھی بگاڑ لیا ہے۔ مجالس میلاد جیسی بہتر چیز کو انہوں نے اہل دل حقیقت شناس مسلمان کیلئے جس طرح مکروہ بنا دیا ہے وہ پوشیدہ نہیں۔ اسی طرح میلاد کی کتابیں بھی پیغمبر اسلام کی شان میں گستاخی سے کم نہیں۔ سیرت نگاروں نے جس قدر کتابیں لکھی ہیں وہ بھی اس فائدے اور معیار کو پیش نہیں کرتیں جس سے آپ کے سوانح مبارک کی غرض وغایت پوری ہو۔

اس سلسلہ میں مجالس وعظ کا بھی قریب قریب وہی نتیجہ ہے جو اوپر بیان ہوا۔ بڑی بڑی مجلسیں بڑے بڑے شوق وارمان کے ساتھ منعقد ہوتی ہیں مگر آخر میں نتیجہ کچھ بھی برآمد نہیں ہوتا۔ بانیان مجالس میلاد اور شرکاء جشن میلاد النبی اس بیان سے پہلے جیسے کورے ہوتے ہیں ویسے ہی ختم مجالس کے بعد بھی اور اس کا ایک سبب تو یہ ہوتا ہے کہ واعظ کا دل اور اس کا نفس خود متاثر شدہ نہیں ہوتا اور حقیقت حال سے کوسوں دور رہتا ہے۔ اس لئے سننے والوں پر بھی کوئی اثر نہیں ہوتا۔ دوسرا بڑا سبب یہ ہوتا ہے کہ صحیح نتیجہ اور کسی ایک مرکز تک پہنچنے کیلئے مجموعی طور سے علماء وقت کے وعظ نہیں ہوتے۔ بھانت بھانت آوازا ور طرح طرح کی دعوت کسی ایک نتیجہ تک پہنچنے نہیں دیتی۔

کسی شخص کی سوانح عمری کا اصل وہ حصہ ہوتا ہے جو اُس کی زندگی کا اصل مقصد رہا ہو۔

اس بنا پر ظاہر ہے کہ پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی کا اصل مقصد بھی سوائے قرآن کے دوسرا اور کیا تھا۔ آپ اس کے لئے آئے تھے ۲۳ برس زمانۂ رسالت کے اسی کے لیے گزاری اور جب دنیا سے تشریف لے گئے تو اسی کو چھوڑ گئے۔ اب فیصلہ کرنا ہر شخص کے لیے آسان ہے کہ تمامی مجالس میلاد تمامی وعظ و نصیحت اور تمامی تعلیم و تلقین کی غرض و غایت اس کے سوا دوسری اور کیا ہونی چاہیئے کہ لوگ قرآن کی طرف متوجہ ہوں۔ قرآن کے علم و عمل کے لیے آمادہ ہوں غرض ہر صدا کی تان قرآن کی دعوت و تبلیغ پر ٹوٹے۔ تاکہ ایک متحدہ محاذ قائم ہو جائے اور اتحاد عالم کا منظر پیش ہونے لگے۔

ایک بڑا نقص ان مجالس اور ان درس گاہوں میں یہ پیدا ہو گیا ہے کہ وہ جو کچھ کرتے ہیں وہ مسلمانوں ہی کے لئے ہوتا ہے اور سختی کے ساتھ دعوتِ قرآن اور تعلیماتِ اسلام کو دیگر مذاہب والوں کے لئے روک دیتے ہیں۔ اُن کی مسجدیں، اُن کی مجالس اور اُن کی درسگاہیں غیر قوم کی شرکت سے اُن کے خیال میں پلید ہو جاتے ہیں حالانکہ سمندر ساری پلیدگیوں کے دور کرنے کی چیز ہے۔

جس قدر مسلمان ماہ ربیع الاول وغیرہ میں اپنے پیغمبر اسلام کے لیے جشن میلاد کا انعقاد کرتے ہیں وہ یقیناً قابلِ تعریف ہے لیکن اس کا سارا مفاد رسمیات اور ظاہری آرائش پر ختم ہو جاتا ہے اسی لئے میلاد خوان اور واعظ و مقرر وہ شخص منتخب ہوتا ہے جو خوش بیان خوش گلو ہو یا ظاہری وجاہت والا ہو۔ جس طرح ہماری اسلامی موجودہ حالت میں سخت اصلاح کی ضرورت ہے اس سے زیادہ قرآن پاک کے معرفِ صحیح اور پیغمبر اسلام کی عظمت صحیح کے منظر عام پر لانے کی ضرورت ہے۔

دنیا و دین ایک علیحدہ چیز نہیں ہے بلکہ لازم و ملزوم ہے۔

پیشِ نظر مصطفےٰ دیکھوں قرآن ہر دم　　یہ صورت ہے محمدؐ کی یہ سیرت ہے محمدؐ کی

# پرتوِ غیب

ہنوز شعلہ ہی پردی منہ چھپائے ہوئے
مگر کنول ہیں کہ روشن ہیں بے جلائے ہوئے

ہنوز یار ہی خلوت گزین و حجلہ نشین
تمام بزم کے چہرے ہیں مسکرائے ہوئے

ہنوز قطرۂ نیساں ہی اور ضمیرِ سحاب
مگر صدف میں ہیں موتی سی جگمگائے ہوئے

کھلے ہوئے ہیں صبا میں ہزار ہا نافے
ہنوز زلف میں ہیں وہ گرہ لگائے ہوئے

ہنوز سنگ میں خوابیدہ ہی جمالِ صنم
نہ جانے کتنے برہمن ہیں سر جھکائے ہوئے

ہنوز غیبتِ خورشید سی افق ہی اداس
تمام دشت کے ذرے ہیں جگمگائے ہوئے

رچی نہیں ہی فلک پر ہنوز شادیٔ ابر
چمن کی خاک ہی خود کو دلہن بنائے ہوئے

ہنوز میان سی باہر نہیں ہوئی ہی وہ تیغ
پڑے ہیں کتنے مگر خون میں نہائے ہوئے

ابھی چلی ہی نہیں ہی نسیمِ کوچۂ یار
چراغِ راہِ محبت ہیں جھلملائے ہوئے

تڑپ رہی ہیں عنادل جھلک رہی ہی صبا
ہنوز غنچۂ رنگیں ہی سر جھکائے ہوئے

سلگ رہی ہیں برابر ہزار ہا خرمن
ہنوز ابر میں بجلی ہی منہ چھپائے ہوئے

خبر ہی جوشؔ اٹھیگی نگاہِ ناز ادھر
دلوں کو لوگ کلیجے سے ہیں لگائے ہوئے

# انسان کا مدعائے زندگی اور اس کا ذریعہ حصول

اگرچہ مختلف طبائع انسان اپنی کوتہ فہمی یا پست ہمتی سے مختلف طور کے مدعا اپنی زندگی کے لئے ٹھہراتے ہیں اور فقط دنیا کے مقاصد اور آرزوؤں تک چل کر آگے ٹھہر جاتے ہیں مگر وہ مدعا جو خدا تعالیٰ اپنے پاک کلام میں بیان فرماتا ہے یہ ہے:۔

فرماتا ہے

وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِیَعْبُدُوْنِ

میں نے جن اور انسان کو اسی لئے پیدا کیا ہے کہ وہ مجھے پہچانیں اور میری پرستش کریں

پس اس آیت کی رو سے اصل مدعا انسان کی زندگی کا خدا کی معرفت اور خدا کیلئے ہو جانا ہے۔ یہ تو ظاہر ہے کہ انسان کو یہ مرتبہ حاصل نہیں ہے کہ اپنی زندگی کا مدعا اپنے اختیار سے آپ مقرر کرے کیونکہ انسان نہ اپنی مرضی سے آتا ہے اور نہ اپنی مرضی سے واپس جائیگا بلکہ وہ ایک مخلوق ہے اور جس نے اسے پیدا کیا اور تمام حیوانات کی نسبت عمدہ اور اعلیٰ قویٰ اس کو عنایت کئے، اسی خالق نے اس کی زندگی کا ایک مدعا ٹھہرا رکھا ہے، خواہ کوئی انسان اس مدعا کو سمجھے یا نہ سمجھے مگر انسان کی پیدائش کا مدعا بلاشبہ خدا کی پرستش اور خدا کی معرفت اور خدا میں فانی ہو جانا ہی ہے، جیسا کہ اللہ تعالیٰ قرآن شریف میں ایک اور جگہ فرماتا ہے۔

اِنَّ الدِّیْنَ عِنْدَ اللّٰہِ الْاِسْلَامُ ذٰلِکَ الدِّیْنُ الْقَیِّمُ ۝

فِطْرَتَ اللّٰہِ الَّتِیْ فَطَرَ النَّاسَ عَلَیْھَا

یعنی وہ دین جس میں خدا کی معرفت صحیح اور اس کی پرستش احسن طور پر ہے وہ اسلام ہے اور

انسان کی فطرت میں رکھا گیا ہے اور خدا نے انسان کو اسلام پر پیدا کیا اور اسلام کے لئے پیدا کیا ہے، یعنی یہ چاہا ہے کہ انسان اپنے تمام قویٰ کے ساتھ اُس کی پرستش اور اطاعت اور محبت میں لگ جائے۔ اسی وجہ سے اس قادرِ کریم نے انسان کو تمام قویٰ اسلام کے مناسب حال عطا کئے ہیں۔ اِن آیتوں کی تفصیل بہت بڑی ہے ہم مختصر طور پر صرف یہ ظاہر کرنا چاہتے ہیں کہ انسان کو جو کچھ اندرونی و بیرونی اعضاء دیئے گئے ہیں یا جو کچھ قوتیں عنایت ہوئی ہیں اصل مقصود ان سے خدا کی معرفت اور خدا کی پرستش اور خدا کی محبت ہے، اسی وجہ سے انسان دنیا میں ہزارہا مشغلوں کو اختیار کر کے پھر بھی بجز خدا کے اپنی سچی خوشحالی کسی میں نہیں پاتا۔ بڑا دولتمند ہو کر بڑا عہدہ پا کر بڑا تاجر بن کر بڑی بادشاہی تک پہنچ کر بڑا فلاسفر کہلا کر آخر ان دنیاوی گرفتاریوں سے بڑی حسرتوں کے ساتھ جاتا ہے اور ہمیشہ اس کا دل دنیا کے استغراق سے اُس کو ملزم کرتا رہتا ہے اور اس کے مکروں اور فریبوں اور ناجائز کاموں میں کبھی اس کا کانشنس اس سے اتفاق نہیں کرتا۔ ایک دانا انسان اس مسئلہ کو اچھی طرح سمجھ سکتا ہے کہ جس چیز کے قویٰ ایک اعلیٰ کام کر سکتے ہیں اور پھر آگے جا کر ٹھہر جاتے ہیں وہی اعلیٰ کام اُس کی پیدائش کی علت غائی سمجھی جاتی ہے، مثلاً بیل کا کام اعلیٰ سے اعلیٰ کلبہ رانی یا آبپاشی یا باربرداری ہے اس سے زیادہ اس کی قوتوں میں کچھ ثابت نہیں ہوتا۔ سو بیل کی زندگی کا مدعا یہی تین چیزیں ہیں اس سے زیادہ کوئی قوت اس میں پائی نہیں جاتی۔ مگر جب ہم انسان کی قوتوں کو ٹٹولتے ہیں کہ ان میں اعلیٰ سے اعلیٰ کونسی قوت ہے تو یہی ثابت ہوتا ہے کہ خدائے اعلیٰ برتر کی تلاش اس میں پائی جاتی ہے یہاں تک کہ وہ چاہتا ہے کہ خدا کی محبت میں ایسا گداز اور محو ہو کہ اُس کا کچھ بھی نہ رہے سب خدا کا ہو جائے۔ وہ کھانے اور سونے وغیرہ طبعی امور میں دوسرے حیوانات کو اپنا شریک غالب رکھتا ہے، صنعت کاری میں بعض حیوانات اس سے بہت بڑھے ہوئے ہیں۔ بلکہ شہد کی مکھیاں ہر ایک پھول کا عطر نکال کر ایسا نفیس شہد پیدا کرتی

ہیں اب تک اس صنعت میں انسان کو کامیابی نہیں ہوئی پس ظاہر ہے کہ انسان کا اعلیٰ کمال خدائے تعالیٰ کا وصال ہی ہے لہٰذا اس کی زندگی کا اصل مدعا یہی ہے کہ خدا کی طرف اس کے دل کی کھڑکی کھلے۔

اگر یہ سوال ہو کہ یہ مدعا کیونکر اور کس طرح حاصل ہو سکتا ہے اور کن وسائل سے انسان اس کو پا سکتا ہے؟ تو واضح ہو کہ:-

**پہلا وسیلہ** - جو اس مدعا کے پانے کے لئے شرط ہے وہ یہ ہے کہ خدائے تعالیٰ کو صحیح طور پر پہچانا جائے اور سچے خدا پر ایمان لایا جائے کیونکہ اگر پہلا قدم ہی غلط ہے اور کوئی شخص کسی پرند یا چرند یا عناصر یا انسان کے بچہ کو خدا سمجھ بیٹھا ہے تو پھر دوسرے قدموں میں اس کے راہ راست پر چلنے کی کیا امید ہے سچا خدا اپنے ڈھونڈھنے والوں کو مدد دیتا ہے مگر مردہ مردے کو کیونکر مدد دے سکتا ہے۔ اس میں اللہ جل شانہٗ نے خوب تمثیل فرمائی ہے۔

لَهٗ دَعْوَةُ الْحَقِّ وَالَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ لَا يَسْتَجِيْبُوْنَ لَهُمْ بِشَيْءٍ اِلَّا كَبَاسِطِ كَفَّيْهِ اِلَى الْمَآءِ لِيَبْلُغَ فَاهُ وَمَا هُوَ بِبَالِغِهٖ ط وَمَا دُعَآءُ الْكٰفِرِيْنَ اِلَّا فِيْ ضَلٰلٍ۔

یعنی دعا کرنے کے لائق وہی سچا خدا ہے جو ہر ایک بات پر قادر ہے اور جو لوگ اس کے سوا اوروں کو پکارتے ہیں وہ کچھ بھی ان کو جواب نہیں دے سکتے۔ ان کی مثال ایسی ہے کہ جیسا کوئی پانی کی طرف ہاتھ پھیلا دے کہ اے پانی میرے منہ میں آ جا تو کیا وہ اس کے منہ میں آ جائیگا، سو جو لوگ سچے خدا سے بے خبر ہیں ان کی تمام دعائیں باطل ہیں۔

**دوسرا وسیلہ** - خدائے تعالیٰ کے اس حسن و جمال پر اطلاع پانا ہے جو باعتبار کمال تام کے اس میں پایا جاتا ہے کیونکہ حسن ایک ایسی چیز ہے کہ بالطبع دل

ں کی طرف کھنچا جاتا ہے اور اس کے مشاہدے سے طبعاً محبت پیدا ہوتی ہے، تو حسن
ت باری اُس کی وحدانیت اور اس کی عظمت اور بزرگی اور صفات ہیں، جیسا کہ
سرآن شریف نے یہ فرمایا ہے:۔
قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اللّٰهُ الصَّمَدُ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ
یعنی خدا اپنی ذات اور صفات اور جلال میں ایک ہے کوئی اس کا شریک نہیں سب اس کے
حاجتمند ہیں ذرّہ ذرّہ اُس سے زندگی پاتا ہے اور وہ کل چیزوں کے لئے مبدء فیض ہے اور آپ
سی سے فیض یاب نہیں وہ نہ کسی کا بیٹا ہے اور نہ کسی کا باپ اور کیونکر ہو کہ اسکا کوئی ہم ذات نہیں
قرآن نے بار بار خدا کا کمال پیش کر کے اور اس کی عظمتیں دکھا کر لوگوں کو توجہ دلائی
ہے کہ دیکھو ایسا خدا دلوں کو مرغوب ہے نہ کہ مردہ اور کمزور اور کم رحم اور کم قدرت
**تیسرا وسیلہ** ۔ جو مقصود حقیقی تک پہنچنے کے لئے دوسرے درجہ کا زینہ
ہے خدا تعالیٰ کے احسان پر اطلاع پانا ہے کیونکہ محبت کے محرک دو ہی چیزیں ہیں
حُسن یا احسان اور خدا تعالیٰ کی احسانی صفت کا خلاصہ سورہ فاتحہ میں پایا جاتا ہے
جیسا کہ وہ فرماتا ہے :۔
اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ
کیونکر ظاہر ہے کہ احسان کامل اسی میں ہے کہ خدا تعالیٰ اپنے بندوں کو محض نابود سے پیدا کرے
اور پھر ہمیشہ اُس کی ربوبیت اُن کے شامل حال ہو اور وہی ہر ایک چیز کا آپ سہارا ہو
اور پھر اس کی تمام قسم کی رحمتیں اُس کے بندوں کے لئے ظہور میں آئی ہوں اور اس کا
احسان بے انتہا ہو جس کا کوئی شمار نہ کر سکے، سو ایسے احسانوں کو خدا تعالیٰ نے بار بار جتایا
ہے جیسا کہ ایک اور جگہ فرماتا ہے :۔
وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا

یعنی اگر خدا تعالیٰ کی نعمتوں کو گننا چاہو تو ہرگز گن نہیں سکتے۔

**چوتھا وسیلہ**۔ خدائے تعالیٰ نے اصل مقصود کے پانے کے لئے دُعا کو ٹھہرایا ہے جیسا کہ وہ فرماتا ہے:۔

اُدْعُوْنِیْٓ اَسْتَجِبْ لَکُمْ

یعنی تم دعا کرو میں قبول کروں گا

اور بار بار دعا کے لئے رغبت دلائی ہے تا کہ انسان اپنی طاقت سے نہیں بلکہ خدا کو خدا کی طرف سے پائے۔

**پانچواں وسیلہ**۔ اصل مقصود کے پانے کے لئے خدائے تعالیٰ نے مجاہدہ ٹھہرایا ہے یعنی اپنا مال خدا کی راہ میں خرچ کرنے کے ذریعہ سے اور اپنی طاقتوں کو خدا کی راہ میں خرچ کرنے کے ذریعہ سے اور اپنی جان کو خدا کی راہ میں خرچ کرنے کے ذریعہ سے اور اپنی عقل کو خدا کی راہ میں خرچ کرنے کے ذریعہ سے اس کو ڈھونڈا جائے، جیسا کہ وہ فرماتا ہے:۔

جَاهِدُوْا بِاَمْوَالِكُمْ وَاَنْفُسِكُمْ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ

وَالَّذِيْنَ جَاهَدُوْا فِيْنَا لَنَهْدِيَنَّهُمْ سُبُلَنَا

یعنی اپنے مالوں اور اپنی جانوں اور اپنے نفسوں کو مع اُن کی تمام طاقتوں کے خدا کی راہ میں خرچ کرو اور جو کچھ ہم نے عقل اور علم اور فہم وغیرہ تم کو دیا ہے وہ سب کچھ خدا کی راہ میں لگاؤ، جو لوگ ہماری راہ میں ہر ایک طور سے کوشش بجا لاتے ہیں ہم ان کو اپنی راہیں دکھا دیا کرتے ہیں۔"

**چھٹا وسیلہ**۔ اصل مقصود کے پانے کے لئے استقامت کو بیان فرمایا گیا ہے یعنی اس راہ میں درماندہ اور عاجز نہ ہو اور تھک نہ جائے اور امتحانوں سے

اُس کی طرف کھنچا جاتا ہے اور اس کے مشاہدے سے طبعاً محبت پیدا ہوتی ہے، تو حُسنِ ذاتِ باری اُس کی وحدانیت اور اُس کی عظمت اور بزرگی اور صفات ہیں، جیسا کہ قرآن شریف نے یہ فرمایا ہے:۔

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اَللّٰهُ الصَّمَدُ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ

یعنی خدا اپنی ذات اور صفات اور جلال میں ایک ہے کوئی اس کا شریک نہیں سب اس کے حاجتمند ہیں ذرّہ ذرّہ اُس سے زندگی پاتا ہے اور وہ کل چیزوں کے لئے مبدءِ فیض ہے اور آپ کسی سے فیض یاب نہیں وہ نہ کسی کا بیٹا ہے اور نہ کسی کا باپ اور کیونکر ہو کہ اسکا کوئی ہم ذات نہیں قرآن نے بار بار خدا کا کمال پیش کر کے اور اس کی عظمتیں دکھا کر لوگوں کو توجہ دلائی ہے کہ دیکھو ایسا خدا دلوں کو مرغوب ہے، نہ کہ مردہ اور کمزور اور کم رحم اور کم قدرت

**تیسرا وسیلہ** جو مقصودِ حقیقی تک پہنچنے کے لئے دوسرے درجہ کا زینہ ہے خدا تعالیٰ کے احسان پر اطلاع پانا ہے کیونکہ محبت کے محرک دو ہی چیزیں ہیں حُسن یا احسان اور خدا تعالیٰ کی احسانی صفت کا خلاصہ سورۂ فاتحہ میں پایا جاتا ہے جیسا کہ وہ فرماتا ہے:۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ

کیونکہ ظاہر ہے کہ احسان کامل اس میں ہے کہ خدا تعالیٰ اپنے بندوں کو محض نابود سے پیدا کرے اور پھر ہمیشہ اُس کی ربوبیت اُن کے شاملِ حال ہو اور وہی ہر ایک چیز کا آپ سہارا ہو اور پھر اس کی تمام قسم کی رحمتیں اُس کے بندوں کے لئے ظہور میں آئی ہوں اور اس کا احسان بے انتہا ہو جس کا کوئی شمار نہ کر سکے، سو ایسے احسانوں کو خدا تعالیٰ نے بار بار جتایا ہے جیسا کہ ایک اور جگہ فرماتا ہے:۔

وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا

یعنی اگر خدا تعالیٰ کی نعمتوں کو گننا چاہو تو ہرگز گن نہیں سکتے۔

**چوتھا وسیلہ**۔ خدائے تعالیٰ نے اصل مقصود کے پانے کے لئے دُعا کو ٹھہرایا ہے جیسا کہ وہ فرماتا ہے:۔

اُدْعُوْنِیْٓ اَسْتَجِبْ لَکُمْ

یعنی تم دعا کرو میں قبول کروں گا

اور بار بار دعا کے لئے رغبت دلائی ہے تاکہ انسان اپنی طاقت سے نہیں بلکہ خدا کو خدا کی طرف سے پائے۔

**پانچواں وسیلہ**۔ اصل مقصود کے پانے کے لئے خدائے تعالیٰ نے مجاہدہ ٹھہرایا ہے یعنی اپنا مال خدا کی راہ میں خرچ کرنے کے ذریعہ سے اور اپنی طاقتوں کو خدا کی راہ میں خرچ کرنے کے ذریعہ سے اور اپنی جان کو خدا کی راہ میں خرچ کرنے کے ذریعہ سے اور اپنی عقل کو خدا کی راہ میں خرچ کرنے کے ذریعہ سے اس کو ڈھونڈا جائے، جیسا کہ وہ فرماتا ہے:۔

جَاهِدُوْا بِاَمْوَالِكُمْ وَاَنْفُسِكُمْ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ

وَالَّذِيْنَ جَاهَدُوْا فِيْنَا لَنَهْدِيَنَّهُمْ سُبُلَنَا

یعنی اپنے مالوں اور اپنی جانوں اور اپنے نفسوں کو مع اُن کی تمام طاقتوں کے خدا کی راہ میں خرچ کرو اور جو کچھ ہم نے عقل اور علم اور فہم وغیرہ تم کو دیا ہے وہ سب کچھ خدا کی راہ میں لگاؤ، جو لوگ ہماری راہ میں ہر ایک طور سے کوشش بجالاتے ہیں ہم ان کو اپنی راہیں دکھا دیا کرتے ہیں "

**چھٹا وسیلہ**۔ اصل مقصود کے پانے کے لئے استقامت کو بیان فرمایا گیا ہے یعنی اس راہ میں درماندہ اور عاجز نہ ہو اور تھک نہ جائے اور امتحانوں سے

ڈر نہ جائے، جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:۔

إِنَّ الَّذِينَ قَالُوا رَبُّنَا اللَّهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوا تَتَنَزَّلُ عَلَيْهِمُ الْمَلَائِكَةُ أَلَّا تَخَافُوا وَلَا تَحْزَنُوا وَأَبْشِرُوا بِالْجَنَّةِ الَّتِي كُنتُمْ تُوعَدُونَ نَحْنُ أَوْلِيَاؤُكُمْ فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَفِي الْآخِرَةِ۔

یعنی وہ لوگ جنہوں نے کہا کہ ہمارا رب اللہ ہے اور باطل خداؤں سے الگ ہو گئے پھر استقامت اختیار کی یعنی طرح طرح کی آزمائشوں اور بلا کے وقت ثابت قدم رہے ان پر فرشتے اُترتے ہیں کہ تم مت ڈرو اور مت غمگین ہو اور خوش ہو اور خوشی میں بھر جاؤ کہ تم اس خوشی کے وارث ہو گئے جس کا تمہیں وعدہ دیا گیا ہے ہم اس دنیوی زندگی میں اور آخرت میں تمہارے دوست ہیں۔

اس جگہ ان کلمات سے اشارہ فرمایا ہی کہ استقامت سے خدا کی رضا حاصل ہوتی ہے، یہ سچ بات ہے کہ استقامت فوق الکرامت ہی کمال استقامت یہ ہے کہ چاروں طرف بلاؤں کو محیط دیکھیں اور خدا کی راہ میں جان اور عزت اور آبرو کو معرض خطر میں پائیں اور کوئی تسلی دینے والی بات موجود نہ ہو یہاں تک کہ خدائے تعالیٰ بھی امتحان کے طور پر تسلی دینے والے کشف یا جواب یا الہام کو بند کر لے اور ہولناک خوفوں میں چھوڑ دے، اس وقت نامردی نہ دکھائیں اور بزدلوں کی طرح پیچھے نہ ہٹیں اور وفاداری کی صفت میں کوئی خلل نہ پیدا کریں صدق اور صفات میں کوئی رخنہ نہ ڈالیں، ذلت پر خوش ہو جائیں موت پر راضی ہو جائیں اور ثابت قدمی کے لئے کسی دوسرے دوست کا انتظار نہ کریں کہ وہ سہارا دے، نہ اس وقت خدا کی بشارتوں کے طالب ہوں کہ وقت نازک ہے اور باوجود سراسر بیکس اور کمزور ہونے کے کسی سے تسلی نہ پانے کے سیدھے کھڑے ہو جائیں اور ہر چہ بادا باد کہہ کر گردن کو آگے رکھ دیں اور قضاء و قدر کے آگے

دم نہ ماریں اور ہرگز بے قراری اور جزع فزع نہ دکھائیں جب تک کہ آزمائش کا حق پورا ہو جائے۔ یہی استقامت ہے جس سے خدا ملتا ہے۔ یہی وہ چیز ہے جس کی رسولوں اور نبیوں اور صدیقوں اور شہیدوں کی خاک سے اب تک خوشبو آرہی ہے، اسی کی طرف اللہ جل شانہٗ اس دعا میں اشارہ فرماتا ہے:۔

اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ

اے ہمارے خدا ہمیں استقامت کی راہ دکھا وہی راہ جس پر تیرا انعام اکرام مترتب ہو جاتا ہے اور تو راضی ہو جاتا ہے۔

اور اسی کی طرف دوسری آیت میں ارشاد فرمایا ہے:۔

رَبَّنَا اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّتَوَفَّنَا مُسْلِمِيْنَ

اے خدا اس مصیبت میں ہمارے دل پر وہ سکینت نازل کر جس سے صبر آجائے اور ایسا کر کہ ہماری موت اسلام پر ہو۔

جاننا چاہیئے دکھوں اور مصیبتوں کے وقت میں خدا تعالیٰ اپنے بندوں کے دل پر ایک نور اتارتا ہے جس سے وہ قوت پا کر نہایت اطمینان سے مصیبت کا مقابلہ کرتے ہیں اور حلاوت ایمانی سے ان زنجیروں کو بوسہ دیتے ہیں جو اس راہ میں ان کے پیروں میں پڑیں۔ جب باخدا آدمی پر بلائیں نازل ہوتی ہیں اور موت کے آثار ظاہر ہو جاتے ہیں تو وہ اپنے رب کریم سے خواہ نخواہ کا جھگڑا شروع نہیں کرتا کہ مجھے ان بلاؤں سے بچا کیونکہ اس وقت عافیت کی دعا میں اصرار کرنا خدا تعالیٰ سے لڑائی اور موافقت تامہ کے مخالف ہے، بلکہ سچا محب بلا کے اترنے سے اور آگے قدم رکھتا ہے اور ایسے وقت میں جان کو ناچیز سمجھ کر اور جان کی محبت کو الوداع کہہ کر اپنے مولیٰ کی مرضی کا بکلی تابع ہو جاتا ہے اور اسکی رضا چاہتا ہے، اسی کے حق میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّشْرِيْ نَفْسَهُ ابْتِغَآءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ رَءُوْفٌ بِالْعِبَادِ

یعنی خدا کا پیارا بندہ اپنی جان خدا کی راہ میں دیتا ہے اور اس کے عوض میں خدا کی مرضی خرید لیتا

ہے وہی لوگ ہیں جو خدا کی رحمت خاص کے مورد ہیں۔"

غرض وہ استقامت جس سے خدا ملتا ہے اس کی یہی روح ہے جو بیان کی گئی جس کو سمجھنا ہو سمجھے!"

**ساتواں وسیلہ**۔ اصل مقصد پانے کے لئے راستبازوں کی صحبت اور اُن کے کامل نمونوں کو دیکھنا ہے، پس جاننا چاہیئے کہ انبیاء علیہم السلام کی ضرورتوں میں سے ایک یہ بھی ضرورت ہے کہ انسان طبعاً کامل نمونہ کا محتاج ہے، اور کامل نمونہ شوق کو زیادہ کرتا ہے اور ہمت کو بڑھاتا ہے اور جو نمونہ کا پیرو نہیں وہ سست ہوتا ہے اور بہک جاتا ہے، اسی کی طرف اللہ جل شانہٗ اس آیت میں اشارہ فرماتا ہے:۔

كُونُوا مَعَ الصّٰدِقِينَ　　　صِرَاطَ الَّذِينَ أَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ

یعنی تم اُن لوگوں کی صحبت اختیار کرو جو راستباز ہیں　　　اُن لوگوں کی راہیں سیکھو جن پر تم سے پہلے فضل ہو چکا ہے،

**آٹھواں وسیلہ**۔ خدائے تعالیٰ کی طرف سے پاک کشف اور پاک الہام اور پاک خوابیں ہیں، چونکہ خدائے تعالیٰ کی طرف سفر کرنا ایک نہایت دقیق در دقیق راہ ہے اور اس کے ساتھ طرح طرح کے مصائب اور دکھ لگے ہوئے ہیں اور ممکن ہے کہ انسان اس نادیدہ راہ میں بھول جائے یا نا امیدی طاری ہو اور آگے قدم بڑھانا چھوڑ دے اس لئے خدائے تعالیٰ کی رحمت نے چاہا کہ اپنی طرف سے اس سفر میں ساتھ ساتھ اس کو تسلی دیتی رہے اور اس کی دلجوئی کرتی رہے اور اس کی کمر ہمت کو باندھتی رہے اور اُس کے شوق کو زیادہ کرے سو اُس کی سنت اس راہ کے مسافروں کے ساتھ اس طرح پر واقع ہے کہ وہ وقتاً فوقتاً اپنے کلام اور الہام سے اُن کو تسلی دیتا اور ان پر ظاہر کرتا ہے کہ میں تمہارے ساتھ ہوں تب وہ قوت پاکر بڑے زور سے اس سفر کو طے کرتے ہیں۔ چنانچہ اس بارہ میں وہ فرماتا ہے:۔

لَهُمُ الْبُشْرٰی فِی الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَا وَفِی الْاٰخِرَۃِ

اسی طرح اور بھی کئی وسائل ہیں جو قرآن شریف نے بیان فرمائے ہیں مگر افسوس ہے کہ ہم اندیشۂ طول کی وجہ سے اُن کو بیان نہیں کرسکتے۔

محمد جمیل احمد خان کوکب (شاہجہانپوری)

# اسرار قرآن

(از مولٰنا کیفی چریا کوٹی)

جب تمام دنیا طلب علوم میں اغیار کا دروازہ کھٹکھٹائے، مسلمان اپنے گھر سب کچھ پا سکتے ہیں بشرطیکہ ان کی طلب صادق اور قلب میں بصیرت ہو، ایک قرآن مسلمانوں کی تمام بیماریوں کا علاج اور ان کی طفیل میں تمام دنیا کا حاجت روا ہے۔ لا رطب ولا یابس الا فی کتاب مبین کا منشائے بیان یہی ہے ؎

تو ای بیمارِ دردِ دل مسیحا را چہ میجوئی

طبیبِ مہربان اینجا، دوا اینجا، شفا اینجا

بعض متعصب اعتراض کرتے ہیں کہ جن علوم کے استخراج کا دعوےٰ آج مسلمان کرتے ہیں کیا صحابہؓ کبار ان سے واقف نہ تھے؟ اگر تھے تو ان کا سکوت کیا معنی رکھتا تھا؟ اس کا جواب جو علامۂ جوہری نے دیا ہے درج ذیل ہے۔

صحابہ رضی اللہ عنہم کو تحقیق اور تدقیق، استخراج کے لئے جد و جہد کی ضرورت نہ تھی کیونکہ آفتاب نبوت کی روشنی میں وہ سب کچھ دیکھ سکتے تھے اس وقت جو ان علوم کی تحقیق اور تفتیش کی ضرورت ہوئی اس کے چند وجوہ ہیں۔

اول۔ زمانۂ نبوت کو گزرے ہوئے عرصہ ہوگیا قلوب میں تجلیہ و تصفیہ

کی کیفیت باقی نہ رہی، عقائد میں بھی تزلزل واقع ہوگیا، اخلاق میں بھی خرابی آگئی۔ ہم کو ان بیماریوں کے لئے دوا کی تلاش ہوئی تو ہم نے دیکھا کہ قرآن میں سب کچھ موجود ہے اس طلب وجستجو کے متعلق بھی قرآن میں یہ ہدایت موجود ہے۔ وجاھدوا فی اللہ حق جہادہ، ھواجتباکم وماجعل علیکم فی الدین من حرج۔ ابتدا سے لیکر ایمان وعقاید امت مسلمہ کے تین درجے سمجھئے

۱۔ زمانہ صحابہ تابعین رضی اللہ تعالیٰ عنہم اس میں نور نبوت شامل تھا۔

۲۔ زمانہ امویین وعباسین اور ان کے دوسرے پیرو اس میں ان لوگوں نے بعد زمانۂ نبوت کی وجہ سے فضا پائے۔ نظریہ وغلبہ کی وجہ سے جہاد کئے۔

۳۔ زمانہ موجودہ میں جس میں عقلیات پر غائر نظر اور تحقیق کی ضرورت ہے۔

**دوم** ۔عہد صحابہ وتابعین میں مسلمانوں کے مدمقابل کوئی قوم موجود نہ تھی جو صناعات اور ترقی وغیرہ میں منافسہ سے کام لیتی، اس وقت جب ایسی صورت موجود ہے تو قیام توازن کے لئے تحقیق اور تدقیق کی ضرورت پیش آتی۔

**سوم** ۔مسلمان اب تک یہ سمجھتے رہی کہ علوم دنیا، علوم دین کے منافی ہیں جب ان کو یہ معلوم ہوگیا کہ یہ خیال غلط ہے کہ اس کی طرف متوجہ ہوئے۔ جیسا کہ خود قرآن میں موجود ہے۔ یعنی سنریھم ایاتنا فی الآفاق و فی انفسھم حتیٰ یتبین لھم انہ الحق۔

ہمارے خیال میں اس جواب کے علاوہ یہ حقیقت بھی ناقابل انکار ہے کہ صحابہ کبار ان تمام علوم پر قرآن کے ذریعہ سے عبور رکھتے تھے، دور خلافت راشدہ پر غور کیجئے اور نظام جہانداری کو سامنے رکھ لیجئے۔ یہ مسئلہ خود بخود صاف ہو رہا ہے۔ اعمال صدیقی، نظام فاروقی، اقوال حضرت اسداللہ الغالب اس دعوے کی کھلی ہوئی

ہیں مثال کے طور پر ذیل کے دو واقعے قابل ذکر ہیں۔

## حضرت علیؓ اور علم الاعداد

(۱) ایک یہودی نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے سوال کیا وہ کون عدد ہے جس کا نصف ۔ ثلث ۔ ربع ۔ خمس ۔ سدس ۔ سبع ۔ ثمن ۔ تسع ۔ عشر ۔ یعنی $\frac{1}{2}$ $\frac{1}{3}$ $\frac{1}{4}$ $\frac{1}{5}$ $\frac{1}{6}$ $\frac{1}{7}$ $\frac{1}{8}$ $\frac{1}{9}$ $\frac{1}{10}$ عدد صحیح ہو۔ آپ نے فوراً جواب دیا کہ ہفتے کے دنوں کو مہینے کے دنوں میں ضرب دو حاصل ضرب کو سال کے مہینوں کے عدد میں ضرب دو اس کا حل یہ ہے۔

۷ × ۳۰ = ۲۱۰ و ۲۱۰ × ۱۲ = ۲۵۲۰ یعنی ۴ و ۷ و ۹ و ۱۰۔

یہودی یہ جواب سنکر فوراً مسلمان ہو گیا۔

## حضرت امام جعفر صادقؓ اور مسئلہ طب کا عجیب حل

(۲) حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کلوا واشربوا ولا تسرفوا سے طب کا مسئلہ عجیب حل کیا تھا۔ تیسرا جواب یہ ہے در قرآن حکیم میں وارد ہے ادع الی سبیل ربك بالحكمة والموعظة الحسنة۔ یعنی اے پیغمبر! لوگوں کو حکمت اور اچھی باتوں کے ذریعہ سے اپنی طرف متوجہ کرو۔

اس کی تفسیر یہ ہے کہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام حسب ضرورت زمانہ تبلیغ کرتے اور معجزہ دکھاتے رہے۔ حضرت موسیٰ نے معجزۂ عصا اس لئے دکھایا کہ سحر و جادو کا زور تھا حضرت عیسیٰ نے احیاء موتے اس لئے کیا کہ ان کے عہد میں علم طب کی کثرت تھی، حضرت سلیمان کو اتنا بڑا ملک اس لئے عطا کیا گیا کہ سلطنت کے مقابلے میں معجزہ ہو۔

آنحضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب مبعوث ہوئے تو علوم کی اشاعت ہو چکی تھی اس لئے آپ نے حکم ادع الی سبیل ربك بالحکمہ کے رو سے منہد کو علم حیثیت سے۔ طب کو طب کی نقطہ نظر سے ماہر فلکیات کو اس علم کے اعتبار سے مورخ کو علم تاریخ کے لحاظ سے اپنی جانب متوجہ فرمایا اور تمام اشخاص کو تحدی بالغیب سے مثلاً ایت غلبت الروم فی ادنی الارض وھم من غلبھم سیغلبون فی بضع سنین۔ چنانچہ جب یہ واقعہ رونما ہوا تو مسلمان بہت خوش ہوئے بضع سنین میں حساب حل کا راز موجود ہے جس کو حضرت ابن عربی نے فتوحات مکیہ میں حل کیا ہے۔

غور کیجئے تو اس میں مجال سخن باقی نہیں رہتی کہ تبلیغ واشاعت کی یہ صورت علوم وفنون پر قدرت اس شخص کی جو امی تھا، لکھنا بھی جانتا تھا۔ معجزہ عجیب وغریب ہے۔

## علم تناسب

اس حکمت کی رو سے ہم اس جگہ چند علوم کی تفصیل و تشریح کرتے ہیں۔ قرآن پاک میں ہے ما تریٰ فی خلق الرحمٰن من تفاوت خدا کی مخلوقات میں کچھ تفاوت یا عدم مناسبت نہیں۔ اس کی تشریح یہ ہے کہ عالم میں جتنی چیزیں ہیں ایک دوسرے کے مزاج میں تناسب ہیں ان کو جسم انسان کے اعضا سمجھئے جو ایک مزاج کے تابع ہوتے ہیں۔ سورج اور زمین میں بھی مناسبت موجود ہے۔ یہ اگر نہ ہوتا تو زمین کی پیداوار تیار نہ ہو سکتی زندگی ناممکن ہو جاتی۔ پس اس آیت کو سامنے رکھکر انسان فہم وادراک علوم کا استخراج کر سکتے ہیں۔

## آفتاب کی سیر

۲۔ والشمس تجری لمستقر لھا ذالك تقدیر العزیز الحکیم۔

معلوم کیا گیا کہ آفتاب، زمین، سیارے جہت مجہول اور نقطہ ہیج کی طرف مائل ہیں۔ قرآن نے حرکت کا ذکر کیا۔ یورپ نے پتا لگایا کہ ایک حرکت ایک گھنٹے میں ۲۰ ہزار میل یا اس سے زیادہ ..... ۲ میل منٹ میں ہوتی ہے۔ اس حرکت سے سنین۔ شمسی قطبی وغیرہ پیدا ہوتے ہیں زراعت کا مدار بھی اسی حرکت پر ہے۔

## حرکت زمین

۳۔ وتری الجبال تحسبھا جامدۃ وھی تمر مر السحاب۔

اس آیت سے ماہرین فن نے یہ مسئلہ مستنبط کیا کہ زمین اور اس کے پہاڑ یا جو کچھ اس میں ہے آفتاب کے گرد گھومتے ہیں یہ حرکت ایک منٹ میں ایک ہزار میل کی رفتار سے ہے زمین پر آباد انسان اس کو جامد اور ساکن خیال کرتے ہیں۔

۴۔ قرآن حکیم میں آفتاب کے ذکر کے سلسلے میں فرمایا گیا ہے۔ اعصار فیہ نار آفتاب میں چشمۂ آتش ہے۔ اہل یورپ نے دریافت کیا ہے کہ "اعصار شمس" میں دہکتے ہوئے آگ ہیں۔ کہا جا سکتا ہے کہ اس کی شعاع ہوا سے مل کر معتدل روشنی زمین پر پھیلاتی ہے قرآن مجید میں جابجا آفتاب کی قسم کھائی گئی ہے، ماہرین فن نے اس کی طرف توجہ کر کے آفتاب کے نفع وضرر پر کتابیں لکھی ہیں جو نہایت مفید ہیں۔

۵۔ قرآن پاک میں جابجا سایہ کا ذکر ہے اس سایہ سے مسلمانوں نے اور ان کے بعد یورپ نے متعدد علوم اور فنون کا استخراج کیا ہے۔ دھوپ گھڑی سازوں کی ایجاد ہے۔ اسی طرح اور فنون سمجھ لیجیئے۔

## سایے سے ایک سوال حل کیا گیا

سوال ایک چڑیا درخت کی چوٹی سے اڑ کر بخط مستقیم زمین پر آئی، ایک خط درخت سے زمین تک قائم ہوا اس کا طول کیونکر دریافت ہو گا۔

جواب درخت کی بلندی اور سایہ کے طول کے ضلعوں کا مربع بنالیں گے۔ دونوں کو جمع کرکے ان کا جذر نکالیں گے۔ یہ جواب اس کا حل ہے۔ فرض کیجئے کہ درخت کی بلندی ۴ میٹر ہے اور سایہ کی ۳ ہے پہلے مربع ۱۶ اور دوسرا کا ۹ ہے دونوں کو جمع (۱۶ + ۹) حاصل جمع ۲۵ ہوگا لہذا اس کا جذر ۵ ہوگا یہی جواب ہے فیثا غورث نے بھی شکل عروس میں یہی مسئلہ حل کیا ہے۔

## اصحاب کہف

سورۂ کہف میں جہاں اصحاب کہف کا ذکر کیا گیا اور بتایا گیا ہے کہ وہ ایک پہاڑ کے کھوہ میں رہتے ہیں۔ آفتاب کتراتا ہوا نکل جاتا ہے ان پر دھوپ نہیں پڑتی اس جگہ بھی سایہ کا مسئلہ حل کیا گیا ہے جو طوالت کے خیال سے درج نہیں کیا جاتا۔ اس طرح ہزاروں مسائل ایسے ہیں جو قرآن سے حل کئے گئے اور ہزاروں باقی ہیں جو حل کئے جائیں گے۔ پس اسلام اور قرآن مسلمانوں کے تمام امراض دین و دنیا کے علاج اور تمام حاجتوں کے حاجت روا ہیں۔ ان الارض یرثہا عبادی الصالحون۔ میں ایسی صلاحیت، دینداری اور قانون خداوندی کے سامنے سر جھکانے کی طرف اشارہ ہے یہی کتاب فلسفہ سیاست الاسلام کا منشا و مقصود ہے۔ واللہ الموافق للصواب والخیر العمل۔

## ایک عہد

اِنَّ الْعَہْدَ کَانَ مَسْئُوْلًا

سن ہجری کا آٹھواں سال تھا کہ قریش مکہ نے صلح کی شرائط سے منہ پھیر کر وعدہ خلافی کی۔

قبیلہ بنو بکر کے مددگار ہو کر قبیلہ بنو خزاعہ پر حملہ کر کے معاہدہ پارہ پارہ کر دیا۔ اور ان بیچاروں کو تہ تیغ کر کے شہر بدر کر دیا۔ مظلوموں کے بچے کھچے آدمی بھاگ کر دربار رسول میں امان خواہی و دادرسی کے لئے حاضر ہوئے۔ عمر بن سالم الخزاعی نے پردرد نظم میں اپنی تباہی و بربادی کے تمام حالات یوں سنائے۔

ان قریشًا اخلفوك الموعدا ونقضوا میثاقك الموکدا

قریش نے ایسے وعدہ خلافی کی انہوں نے مضبوط معاہدے کو جو آپ سے کیا تھا توڑ ڈالا

وجعلوا لی فی کدا ء رصدا وزعموا ان لست ادعو احدا

ہمیں خشک گھاس کی طرح پامال کر دیا وہ گمان کرتے ہیں کہ ہماری مدد کو کوئی نہیں آئیگا

وھم اذل واقل عددا ھم بیتونا بالوتیر ھجدا

وہ ذلیل اور قلیل ہیں انہوں نے وتیر میں ہم کو سوتے ہوئے جا لیا

فقتلونا رکعًا وسجدا

ہم کو رکوع اور سجود میں قتل کر دیا

رحمت اللعالمین جو دنیا کو امن و امان۔ صلح و آشتی اور وعدہ وفائی کا سبق پڑھانے آئے تھے فریق مظلوم کی دادرسی۔ معاہدے کی پابندی۔ دوستدار قبائل کی آئندہ حفاظت کی غرض سے رسول برحق مکہ کی جانب روانہ ہو گئے۔ دس ہزار مجاہدین۔ پروانہ ملت۔ فدایان اسلام۔ اسلامی شان و شکوہ کا نمونہ۔ اپنے رہبر دین و دنیا کے ہمراہ مثال پروانہ فدا ہونے کے لئے ہمراہ ہوئے۔ اسلامی پرچم لہرا رہا تھا۔ اصحاب ستاروں کی مانند چاند کے گرد ہالہ بنائے ہوئے تھے۔ غرضکہ یہ شاندار جلوس دین و دنیا کے سردار کی معیت میں بڑے کروفر اور عزو احتشام سے جا رہا تھا۔ خدا کی وہ پیشین گوئی پوری ہوئی۔ جو توریت میں کی گئی تھی۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خواہش تھی۔ کہ اہل مکہ کو اس آمد کی خبر نہ ہونے پائے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ مکہ کے قریب پہنچکر شاہی لشکر نے ڈیرا ڈالدیا۔ اور اہل مکہ کو باخبر کرنے کے لیئے لشکر میں الاؤ روشن کیا۔ جیسا کہ اس زمانہ کا دستور تھا۔ اس کے روشن ہونے سے اہل مکہ کو معلوم ہو گیا۔ مگر کسی کو جرارت نہ ہوئی کہ مد مقابل ہوتا۔

طلوع آفتاب پر حضور نے حکم نافذ فرما کر مختلف رستوں سے اپنے فوجی دستوں کو داخل ہونے کا حکم صادر فرمایا اور نہایت پابندی سے حکم پر عمل درآمد ہونے کا حکم دیا۔ وہ احکام نبوی یہ تھے۔ کہ کوئی شخص جو خانہ کعبہ میں ہو۔ اپنے گھر میں ہو۔ ابوسفیان کے گھر میں ہو۔ حکیم بن خدام کے گھر میں ہو۔ زخمی ہو۔ اسیر ہو۔ قتل نہ کیا جائے۔

شہر مکہ میں داخل ہونے والے دستوں میں سے صرف وہ دستہ جو خالد بن ولید کی معیت میں تھا اسکو مقابلہ کرنا پڑا۔ باقی سب دستے بخیر و خوبی مکہ میں داخل ہو گئے مقابلہ میں دو مسلمان اور ۲۸ مقابل کام آئے۔

دنیا کا بہترین انسان۔ خدا کا برگزیدہ رسول۔ رحم و انصاف کا مجسم ۲۰ رمضان المبارک کو اشراق کے وقت اس شہر میں بڑی شان و شوکت۔ عزو جاہ سے داخل ہوتا ہے۔ جس میں سے دشمنوں نے تن تنہا۔ بے یار و مددگار جانے پر مجبور کیا تھا۔ اونٹ پر سوار ہے۔ منہ میں سورۃ الفتح جو صلح حدیبیہ کے وقت نازل ہوئی تھی۔ ورد زبان ہے۔ دل تشکر و امتنان سے لبریز ہے۔ سب سے پہلے خانہ خدا کا رُخ کرتا ہے۔ جس کی تڑپ دل میں تھی جہاں منکرین انہیں داخلی کرنے سے روکتے تھے۔ جس کے گرد ۳۶۰ بت رکھے ہوئے تھے داخل ہو کر بتوں کو اپنی چھڑی سے گرا دیا۔ یہ عمل کرتے وقت یہ آیت وردِ زبان مبارک بھی

جاء الحق و زھق الباطل۔ ان الباطل کان زھوقا

کلید بیت اللہ عثمان بن طلحہ کے پاس تھی۔ اس سے لیکر بیت الٰہی کو کھولا اور جوش مسرت

سے اس کے اندر چاروں طرف اللہ اکبر کے پرجوش نعرے لگائے اور دوگانہ ہمار شکرانہ ادا کیا اور رب العزت کے سامنے سرنیاز خم کیا۔

اللہ اللہ۔ ایک وہ وقت تھا۔ جبکہ حضور کو کعبہ کی طرف دیکھنے کی ممانعت تھی یا اب مالکِ کعبہ نے خود سپرد کر دیا۔ اللہ غنی! کیا شانِ الٰہی ہے۔

اس وقت میں تمام سردار مکہ اور بڑے بڑے لوگ جمع ہو گئے۔ یہ وہ لوگ تھے جنہوں نے سینکڑوں مسلمانوں کو قتل کیا اور کروایا۔ گھر سے بے گھر کیا۔ اذیتیں پہنچائیں تھیں۔ دین اسلام کو تباہ کرنے اور مسلمانوں کو برباد کرنے کے لئے ۔ نجد اور یمن کے دور دراز سفر گوارا کئے تھے۔ یعنی وہ جری۔ بہادر۔ کینہ ور اور سخت دل لوگ تھے۔ جو مسلمانوں کو زر سے۔ مال سے۔ زور سے۔ تدبیر سے۔ ہتھیار سے۔ تزویر سے فنا اور برباد کرنے میں ایڑی چوٹی کا زور لگا چکے تھے۔ اور اپنی ناپاک کوششوں میں متواتر منہمک رہتے تھے۔ آج وہ کس حالت میں کس کے دربار میں یوں عاجز بنے کھڑے تھے۔ جس کے حد درجہ مخالف اور دشمنِ جاں تھے۔

خدا کا پیارا رسول۔ دنیا کا ہادی جسے خدا نے دنیا کے لئے رحمت بنایا تھا۔ عبادت سے فارغ ہو کر باہر جلوہ گر ہوا۔ وہ ماہ منور جو ظلمت اور کفر کی گھٹا ٹوپ گھٹاؤں میں پنہاں تھا۔ آج اپنے خدا اور قوتِ بازو سے باہر نکل آیا۔

توحید کا ڈنکا عالم میں بجوا دیا کملی والے نے

قل لا الہ اللہ فرما دیا کملی والے نے

اور اس گردن زدنی و کشتنی جماعت سے مخاطب ہو کر فرمایا۔ جس کا مطلب یہ ہے۔

اسے جماعتِ قریش۔ خدا نے تمہاری جاہلانہ نخوت اور آباؤ اجداد پر اترانے

کا غرور آج توڑ دیا ۔ سچ تو یہ ہے ۔ کہ سب لوگ آدم کی اولاد ہیں ۔ اور آدم مٹی سے
گیا ہے ۔ خدا فرماتا ہے ۔ اے لوگو ہم نے تم کو مرد اور عورت سے پیدا کیا اور ذات اور
قبیلے سب پہچان کے لئے بنا دیئے ۔ خدا کے ہاں تو اس کی عزت زیادہ ہے ۔ جنہیں تقویٰ
زیادہ ہے ۔

ازاں بعد فرمایا ۔ جاؤ تم آج سے آزاد ہو ۔ اور تم پر کوئی مواخذہ نہیں ۔ اس دن
ایسے ایسے مجرموں اور خطا کاروں کو معافی دی گئی ۔ جن کی بخشش کی کوئی راہ نہ تھی ۔ چنانچہ
ہندہ ابو سفیان کی زوجہ جس نے حضرت کے چچا حمزہ رضی کا کلیجہ نکال کر چبایا تھا ۔ اور کان
ناک کاٹ کر گلے کا ہار بنایا تھا ۔ معاف کیا گیا ۔

اللہ ۔ اللہ ۔ کیا شان کریمی ہے ۔ خون کے پیاسوں کو یوں بے لاگ چھوڑ
دیا جاتا ہے کہ گویا وہ ملزم تھے ہی نہیں ۔ ایسا رحیم بادشاہ تاریخ کو ڈھونڈھنے سے ہرگز
ہرگز نہیں ملے گا ۔ قربان جاؤں ! اس رحم کرنے والے پر رحم کیا ۔ کن پر ۔ ان پر جو خون کے
پیاسے تھے ۔ جنہوں نے مکہ میں رہنا آپ کو مسلمانوں کو دوبھر کر دیا تھا ۔ اور وہ اذیتیں
پہنچائیں تھیں ۔ جن کے تصور سے ہول اٹھتا ہے اور شدت درد سے کلیجہ منہ کو آتا ہے ۔
کہاں ہیں ۔ وہ دعویدار جو کہا کرتے ہیں ۔ کہ اسلام بزور شمشیر پھیلا ہے ۔ آئیں ۔ اور
چشم بصیرت کھول کر دیکھیں ۔ کہ دشمنوں سے کیا سلوک روا رکھا جاتا ہے ۔ کیا کوئی ایسی
مثال تاریخ پیش کر سکتی ہے ۔

علاوہ ازیں ۔ وہ مہاجرین جو مکہ کو خیر باد کہتے وقت اپنے گھر بار چھوڑ گئے تھے ۔
اور کفار ان پر قابض ہو گئے تھے ۔ واپسی کا سوال پیش کیا ۔ لیکن حضور نے خندہ پیشانی
سے فرمایا کہ جو تم خدا کی راہ میں قربان کر چکے ہو ۔ ایک آخرت میں بدلے کے خواہشمند ہو ۔
دنیا میں اس کے متمنی کیوں ہوتے ہو ۔ سبحان اللہ ۔ کیا نفس کشی کی تعلیم ہے ۔

بعد ازاں کوہ صفا پر بیٹھکر مسلمان ہونے والوں کی بیعت فرمائی۔ اس وقت حضرت عمر فاروق رضؓ ایک ایک شخص کو باری باری پیش کرتے تھے۔ بیعت کرنے والوں کو اقرار کرنا پڑتا تھا کہ میں خدا کے ساتھ کسی کو بھی اس کی ذات میں صفات میں۔ اور استحقاق عبادت اور استحقاق اعانت میں شریک نہ کروں گا۔ چوری۔ زنا۔ خون ناحق۔ دختر کشی نہ کرونگا۔ کسی پر تہمت نہ لگاؤنگا۔ اس دن آنحضرت نے مکہ کو ہی فتح نہ کیا۔ بلکہ خلق محمدی اور عفو و رحم مصطفوی نے اہلِ مکہ کے دل کو مسخر کر لیا۔

سچ ہے۔

دل بدست آور کہ حج اکبر است    از ہزاران کعبہ یک دل بہتر است

مندرجہ بالا باتیں گو مردوں کے لئے تھیں۔ اب ناظرین صف نازک کی طرف بھی آئیں! اور ملاحظہ فرمائیں۔ کہ اسلام نے جو حقوق مردوں کو دیئے تھے۔ وہی مستورات کے لئے بھی تھے۔ مکہ کی عورتیں حضور کے پاس آئیں۔ اور بیعت کے طالب ہوئیں۔ چونکہ پیشتر ازیں کوئی حکم اس بارے میں نازل نہیں ہوا تھا۔ اس لئے حضور خاموش تھے۔ اسی وقت حضرت جبرئیل مندرجہ ذیل آیت لیکر نازل ہوئے۔

يَآ اَيُّهَا النَّبِيُّ اِذَا جَآءَكَ الْمُؤْمِنٰتُ يُبَايِعْنَكَ عَلٰٓى اَنْ لَّا يُشْرِكْنَ
اے نبی جب آویں تیرے پاس مسلمان عورتیں۔ بیعت کریں تیری اس شرط پر کہ نہ شریک ٹھیراویں

بِاللّٰهِ شَيْئًا وَّلَا يَسْرِقْنَ وَلَا يَزْنِيْنَ وَلَا يَقْتُلْنَ اَوْلَادَهُنَّ وَلَا يَاْتِيْنَ
اللہ کا کسی کو اور نہ چوری کریں اور نہ زنا کریں اور نہ قتل کریں اور نہ    اور نہ بہتان

بِبُهْتَانٍ يَّفْتَرِيْنَهٗ بَيْنَ اَيْدِيْهِنَّ وَاَرْجُلِهِنَّ وَلَا يَعْصِيْنَكَ فِيْ مَعْرُوْفٍ
کے باندھ لیویں اس کو درمیان اپنے ہاتھوں کے اور اپنے پاؤں کے اور نہ نافرمانی کریں تیری

فَبَايِعْهُنَّ وَاسْتَغْفِرْ لَهُنَّ اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

نیک کام میں بیعت قبول کر ان سے اور بخشش مانگ ان کے لئے اللہ سے یقیناً اللہ بخشنے والا مہربان
پانچ شرطیں بیعت کی مقرر ہوئیں چونکہ خدائے علیم جانتا تھا۔ کہ یہ عیوب فطرتی طور پر عورت سے وابستہ ہیں۔ عورت کی فطرت ایسی ہے۔ کہ جس حکم یا ارادے پر سختی سے کاربند ہو جائے۔ پھر دنیا کی کوئی طاقت اس سے برگشتہ نہیں کر سکتی۔

پہلی شرط۔ شرک سے ممانعت ہے۔ شرک دو قسم سے ہے۔ ایک جلی دوسرا خفی۔ جلی تو ظاہرہ شرک ہے جو انسان کو دیدہ و دانستہ معلوم ہوتا ہے۔ بدقسمتی سے ہماری مستورات باوجود تعلیم یافتہ ہونے کے اس سے باز نہیں آتیں۔ پیروں کی پوجا کی جاتی ہے۔ مزاروں پر چڑھاوے چڑھائے جاتے ہیں۔ فالیں نکلوائی جاتی ہیں پروردگار عالم اپنی رحمت کاملہ سے چوروں۔ ڈاکوؤں۔ دغابازوں۔ سیہ کاروں کو بخش دیگا۔ لیکن اس شخص کو ہرگز نہ بخشیگا۔ جس نے اُس کی ذات میں کسی کو شریک کیا ہو۔ یاد رکھو۔ مرادوں کا دینے والا۔ آرزوں کا پورا کرنے والا۔ تمناؤں کا برلانے والا صرف وہی ایک واحد خدا ہے۔ تمام بڑے بڑے اولیا اصفیا۔ انبیا سب اسی کے محتاج ہیں۔ وہ خود فرماتا ہے۔

الله غنی و انتم الفقرا

اللہ غنی ہے اور تم سب اسی کے محتاج ہو

وہ ہے ذات واحد عبادت کے لائق — زبان اور دل کی شہادت کے لائق
اسی کے ہیں فرماں اطاعت کے لائق — اسی کی ہے سرکار خدمت کے لائق

سمجھ میں نہیں آتا۔ کہ اس مالک دو جہاں قاضی الحاجات اور مشکلکشائے حقیقی کا دروازہ چھوڑ کر دوسرے آستانوں پر جو اسی کے خلق کئے ہوئے اور اسی کے بندے ہیں۔ کس لئے جبہ سائی کی جائے۔ حضور کا آخری پیغام جس کا اردو زبان میں

حالی صاحب مرحوم نے یوں نقشہ کھینچا ہے۔

بنا نا نہ تربت کو میری صنم تم | نہ کرنا میری قبر پر سر کو خم تم
نہیں بندہ ہونے میں کچھ مجھ سے کم تم | کہ بیچارگی میں برابر ہیں ہم تم

مجھے دی ہے حق نے بس اتنی بزرگی
کہ بندہ بھی ہوں اس کا اور ایلچی بھی

پس ناظرین وناظرات اس پیغام سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ کہ رسول خدا نے قبر پرستی اور صنم پرستی کو کس طرح منع فرمایا ہے۔ بڑے ہی رنج کی بات ہے۔ کہ ہماری بہت سی بہنیں محمد کی امت ہو کر کلمہ گو ہو کر اولیاء و بزرگان دین کی مزاروں پر جا کر مراد مانگتی۔ سجدے کرتی۔ چڑھاوے چڑھاتی اور خدا جانے کیا کیا مشرکانہ الفاظ وکلمات زبان سے نکالتی ہیں۔

قبر پرستی اور پیر پرستی کا مرض عورتوں کو خاص طور پر بہت ہے۔ آخر ہم میں یہ جہالت وضلالت کس لئے ہے۔ اس لئے کہ آج سے چودہ سو برس پہلے جو پیغام توحید اس خدا کے مقیم یتیم ومسکین۔ امی لقب بادیہ نشین نے پہنچایا تھا اس کو بھول گئے ہم نے اس پیغام توحید کی صحیح معنوں میں تبلیغ واشاعت نہیں کی۔ جس طرح چاہئے تھا۔ اس طرح تلاوت نہیں کی۔ وہ پیغام جو رسول کی معرفت ہم کو دیا گیا تھا۔ اپنی زبان میں نہ ہونے کے باعث محض لاپرواہی سے پس پشت ڈال دیا ہے۔ کہاں ہیں۔ وہ روحیں جو اس حالت کو دیکھکر تڑپ رہی تھیں۔ آئیں اور متحد ہو کر اس کی تبلیغ واشاعت میں پورے طور سے منہمک ہو جاویں۔ مجھے تو اپنی حالت دیکھکر رونا آتا ہے۔ مسلمان پڑھی لکھی ماؤں کی گودوں میں پرورش پائیں۔ اور پھر نام کے مسلمان ہوں۔ کیا وجہ ہے یہی وجہ ہے جو میں عرض کر رہی ہوں۔ کاش قوم کے دل میں احساس ہوتا! اس کمی کو

محسوس کرتے اور دنیاوی تعلیم کے ساتھ ساتھ دینی تعلیم سے بھی اپنی بیٹیوں کو بہرہ اندوز کرتے۔

کارواں کے دل سے احساس زیاں جاتا رہا ۵

اے دنیا کی کشتی کے ناخداؤ۔ خدارا ہوش میں آؤ۔ آنکھیں کھولو اور دیکھو کہ دین کی کشتی ضلالت کے موجوں میں تھپیڑے کھا رہی ہے۔ اٹھو اور پوری طاقت سے اٹھو جہاں کو بتلادو۔ کہ یوں بڑھا کرتے ہیں۔

دوسری اور تیسری شرط تو کوئی تشریح کے قابل نہیں۔ وہ تو یہ کہ جس کو قدرت نے عقل سلیم عطا کی ہے۔ نفرت کی نگاہ سے دیکھتا اور گریز کرتا ہے۔

چوتھی شرط۔ اولاد کے قتل کے بارے میں ہے۔ اس زمانہ کے اہل عرب لڑکیوں کو زندہ درگور کیا کرتے تھے اس لئے ممانعت ہوئی۔

قتل دو قسم سے ہے۔ ایک جلی دوسرا خفی۔ جلی تو یوں ہوا۔ کہ جان سے مار دینا۔ اور دوسرا قتل ہے۔ کہ اولاد میں وہ اصاف بد پیدا کرلے کے ان کی دینی حالت بد سے بدتر ہوکر ان کا نفس قتل ہو جائے۔

چونکہ بچوں کی نگرانی عورتوں کے ذمہ دی گئی ہے۔ اور پہلا مدرسہ۔ پہلا استاد دنیا میں انسانی نسل کا ماں ہے۔ اگر ماں بہتر ہوگی۔ تو اولاد خود بخود اچھی ہوگی۔ اگر ماں میں وہ اوصاف نہیں ہیں۔ جو ایک کامل انسان میں ہونے چاہئیں تو جاننا چاہیئے کہ اس کا بچہ کبھی بھی کامل نہیں ہوسکتا۔ پس آپ ہزاروں مردانہ درسگاہیں بنا لیئے۔ بڑے بڑے کالج کھولیئے۔ دنیا میں وعظ ونصیحت کا بازار گرم کیجیئے۔ لیکن کماحقہ فائدہ جب تک نسوانی فضا دینی عالم نہ ہوگی۔ ناممکن اور غیر ممکن ہے۔ کبھی آپ نے سنا ہے۔ کہ جو بوئے گئے ہوں اور گندم کاٹی گئی ہوں۔ پس اس لئے ضروری تھا۔ کہ عورتوں سے یہ عہد لیا جاتا۔ اور وہ عہد آج تک قائم ہے۔ امت محمدیہ کی ماؤں کیلئے

